"اصفہان بہت دُور ہے یاسمین! بہرحال ہمیں جب چھٹی ملا کرے گی ہم اصفہان کے سوا کہیں اور نہیں جائیں گے۔"

سلمان نے کہا۔ "میں بھی وہاں جاؤں گا۔"

"ہاں بیٹا! تم بھی جاؤ گے۔"

"اور امی بھی جائیں گی۔ ہم سب جائیں گے۔"

ماہ بانو نے سہیل سے مخاطب ہو کر کہا۔ "سہیل! تم نے اپنے متعلق کچھ نہیں بتایا۔"

سہیل نے جواب دیا۔ "مجھے خراسان کی آب و ہوا پسند آگئی ہے۔"

حسان نے کہا۔ "اگر خراسان کے محاذ پر امن رہا تو اگلے سال سہیل کو وہاں عراق کے کسی مستقر پر تبدیل کر دیا جائے گا۔ اب چلو، لیکن کشتیاں کہاں ہیں؟"

زرنجت نے جواب دیا۔ "صرف ایک کشتی آئی تھی اور وہ ہمارے ساتھیوں اور گھوڑوں کو دریا کے پار چھوڑ کر ابھی واپس آجائے گی۔"

"وہ جا چکے ہیں اور مجھے یہ بھی معلوم نہیں کہ کشتی کب آئی تھی۔"

"اس وقت آپ شاید کسی اور دُنیا میں تھے۔"

سہیل نے سوال کیا۔ "آپ کیا سوچ رہے تھے بھائی جان! ہم سمجھ رہے تھے کہ آپ سو رہے ہیں۔"

حسان نے جواب دیا۔ "میں جاگ رہا تھا لیکن بہت دُور چلا گیا تھا جب تم نے آواز دی تھی تو میں مثنیٰ ابن حارثہ سے باتیں کر رہا تھا۔"

تھوڑی دیر بعد وہ کشتی میں سوار ہو چکے تھے اور حسان کے خیالات پھر اس حسین ماضی کی طرف دوڑ رہے تھے جب فرات کی لہریں اُچھل اُچھل کر مثنیٰ ابن حارثہ، خالدؓ بن ولید، سعدؓ بن ابی وقاص کا خیر مقدم کیا کرتی تھی اور اُس کا دل اُن جاودانی مسرتوں سے لبریز تھا جو صرف اللہ کے دین کا پرچم اُٹھانے والوں کا انعام ہوتی ہیں۔

نسیم حجازی

ایبٹ آباد۔ ۲۴ مئی ۱۹۶۸ء